اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ط بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

## "فیضانِ عطّار" کے 9 حُروف کی نسبت سے

## اس رسالے کو پڑھنے کی "9 نیّتیں"

فرمانِ مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلم: نِیَّةُ الْمُؤْمِنِ خَیْرٌ مِّنْ عَمَلِهٖ٥

مسلمان کی نیّت اس کے عمل سے بہتر ہے۔

(المعجم الکبیر للطبرانی، الحدیث: ۵۹۴۲، ج۶، ص۱۸۵)

دو مَدَنی پھول: (۱) بغیر اچھّی نیّت کے کسی بھی عملِ خیر کا ثواب نہیں ملتا۔

(۲) جتنی اچھّی نیّتیں زیادہ، اُتنا ثواب بھی زیادہ۔

(۱) ہر بار حمد و

(۲) صلوٰۃ اور

(۳) تعوُّذ و

(۴) تَسمِیہ سے آغاز کروں گا۔

(اسی صفحہ کے اُوپر دی ہوئی دو عَرَبی عبارات پڑھ لینے سے چاروں نیّتوں پر عمل ہو جائے گا)۔

(۵) حتَّی الْوَسْع اِس کا باوُضو اور

(۶) قِبلہ رُو مُطالعہ کروں گا

(۷) جہاں جہاں "اللہ" کا نامِ پاک آئے گا وہاں عَزَّوَجَلَّ اور

(۸) جہاں جہاں "سرکار" کا اِسمِ مبارَک آئے گا وہاں صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلم پڑھوں گا

(۹) دوسروں کو یہ رسالہ پڑھنے کی ترغیب دلاؤں گا۔

## پہلے اسے پڑھ لیجئے :

شیخِ طریقت امیرِ اہلسنّت بانیِ دعوتِ اسلامی حضرت علّامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطار قادری دامت برکاتہم العالیہ اپنے رسالے ".T.V کی تباہ کاریاں" میں لکھتے ہیں:

فخریہ فلمیں ڈرامے دیکھنے والوں کی خدمت میں عبرت کیلئے ایک حیا سوز واقِعہ عرض کرتا ہوں: مجھے مکّۂ مکرّمہ میں کسی نے ایک خانماں بر باد لڑکی کا خط پڑھنے کو دیا جس میں مضمون کچھ اِس طرح تھا: ہمارے گھر میں .T.V پہلے ہی سے موجود تھا۔ ہمارے ابّو کے ہاتھ میں کچھ پیسے آگئے تو ڈِش انٹینا بھی اُٹھا لائے۔ اب ہم ملکی فلموں کے علاوہ غیر ملکی فلمیں

بھی دیکھنے لگے۔ میری اسکول کی سہیلی نے مجھے ایک دن کہا: فُلاں '' چینل'' لگاؤ گی تو سیکس اپیل ( SEX APPEAL ) مناظِر کے مزے لوٹنے کو ملیں گے۔ایک بار جب میں گھر میں اکیلی تھی تو وہ چینل آن کر دیا '' جنسیات '' کے مختلف مناظِر دیکھ کر میں جنسی خواہش کے سبب آپے سے باہَر ہوگئی، بے تاب ہو کر فوراً گھر سے باہَر نکلی، اِتّفاق سے ایک کار قریب سے گزر رہی تھی جسے ایک نوجوان چلا رہا تھا، کار میں کوئی اور نہ تھا، میں نے اُس سے لِفٹ مانگی، اُس نے مجھے بٹھالیا..... یہاں تک کہ میں نے اُس کے ساتھ '' کالا منہ '' کرلیا۔ میری بکارت ( یعنی کنوار پن ) زائل ہوگئی، میرے ماتھے پر کلنک کا ٹیکہ لگ گیا، میں برباد ہوگئی! مولیٰنا صاحِب ! بتایئے مجرِم کون؟'' میں خود یا میرے ابّو کہ جنہوں نے گھر میں پہلے T.V. لا کر بسایا اور پھر ڈِش انٹینا بھی لگایا۔

دل کے پھپھولے جل اُٹھے سینے کے داغ سے
اِس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چِراغ سے

آہ! اِس طرح تو T.V. اور V.C.R. اور INTERNET پر فلمیں اور ڈرامے دیکھنے کے سبب روزانہ نہ جانے کتنی عزّتیں پامال ہوتی ہوں گی۔ نہ جانے کتنے ہی نوجوان لڑکے اور لڑکیاں دنیا میں ہی برباد ہوجاتے ہوں گے۔

(T.V کی تباہ کاریاں، ص ۲۴)

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! اس عبرت ناک حکایت سے معاشرے کی بدحالی کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ واقعی فی زمانہ حالات بڑی تیزی کے ساتھ تنزلی کی طرف بڑھتے ہی چلے جارہے ہیں۔ ایک طرف بے عملی کا سیلاب اپنی تباہی مچا رہا ہے تو دوسری طرف بدعقیدگی کے خوفناک طوفان کی ہولناکیاں بربادی کے بھیانک مناظر پیش کررہی ہیں۔ جدت پسندی کی رنگینیاں اور فریب کاریاں مسلم معاشرے کو ٹی.وی، ڈِش انٹینا، کیبل نیٹ ورک، انٹرنیٹ کے ذریعے گھیرے ہوئے ہیں تفریح اور معلوماتِ عامہ میں اضافے کے نام پر یہ آلات غلط استعمال کے باعث بے حیائی کو جس تیزی سے فروغ دے رہے ہیں، یہ کسی پر پوشیدہ نہیں۔

T.V. پر آنے والے فحاشی و عریانی پر مشتمل پروگرامز کے ذریعے معاشرے کے اخلاقیات تباہ و برباد ہوتے دیکھ کر امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ نے اس بے حیائی کے سیلاب کے آگے بند باندھنے کی بھرپور سعی فرمائی۔ اس سلسلے میں باب الاسلام سندھ سطح پر ہونے والے سنّتوں بھرے اجتماع میں آپ دامت برکاتہم العالیہ نے T.V کی تباکاریوں پر ایمان افروز بیان فرمایا جو ایک نجی T.V. چینل کے ذریعے دنیا کے 100 سے زائد ممالک میں (بغیر چہرہ کے صرف آواز کے ذریعے) سُنا گیا۔ اس پُر تاثیر بیان کو سننے کے بعد سینکڑوں گھروں سے T.V. نکال دیا گیا۔ علاوہ ازیں رمضان المبارک ۱۴۲۶ھ میں جب شیخ طریقت امیر اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کی رقت انگیز دعا T.V. پر (بغیر چہرے کے محض آواز کے ذریعے) بیک وقت دنیا کے تقریباً 144 ممالک میں سنائی دی تو نہ صرف پاکستان بلکہ دیگر ممالک سے بھی مدنی بہاریں موصول ہونا شروع ہوگئیں۔

(تفصیل کے لئے مکتبۃ المدینہ کا شائع کردہ رسالہ '' T.V. اور مووی '' کا مطالعہ فرمالیجئے)۔

الحمدللہ عزوجل شیخِ طریقت امیرِ اہلسنّت حضرت علّامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطّار قادری رضوی ضیائی دامت برکاتہم العالیہ کی ذاتِ مبارکہ پر اللہ ورسول عزوجل وصلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کا خاص کرم ہے۔آپ دامت برکاتہم العالیہ کی شخصیت میں ربّ عزوجل نے ایسی تاثیر عطا فرمائی ہے کہ کئی گناہ گار صرف آپ کے نورانی چہرے اور سراپا سنت پیکر کے دیدار کی برکت سے تائب ہوکر نیکیوں پر گامزن ہوجاتے ہیں، نیکوکاروں کی رقتِ قلبی میں اضافہ ہوتا ہے۔آپ کی صحبت اصلاحِ اعمال کا ذریعہ بنتی ہے۔چونکہ اس پرفتن دور میں جب میڈیا کی طرف لوگوں کا رجحان بڑھتا جارہا ہے اور گمراہ کن عقائد واعمال پر مبنی وی.سی.ڈیز کی بھرمار ہے۔چنانچہ نیکی کی دعوت کو عام کرنے کے مقدس جذبے کے تحت مکتبۃ المدینہ نے پچھلے دنوں دو وی.سی.ڈیز بنام ''دعوتِ اسلامی کی جھلکیاں'' اور ''بین الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتکاف'' جاری کیں۔ الحمدللہ عزوجل ان کے ریلیز ہونے کے چند ہی دنوں میں مدنی بہاریں موصول ہونا شروع ہوگئیں جن میں سے 15 بہاریں پیشِ خدمت ہیں۔

شعبہ اصلاحی کتب مجلس اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیَہ (دعوتِ اسلامی)

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِط بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

## دُرُودِ پاک کی فضیلت

شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت، بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرتِ علامہ مولانا ابوبلال محمد الیاس عطّارؔ قادری رضوی ضیائی دامت برکاتہم العالیہ اپنے رسالے ''ضیائے درودوسلام'' میں نقل فرماتے ہیں کہ سرکارِ مدینہ، سلطانِ باقرینہ، قرارِ قلب وسینہ ،فیض گنجینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم کا فرمانِ برکت نشان ہے: ''مجھ پر دُرود شریف پڑھ کر اپنی مجالس کو آراستہ کرو کہ تمہارا دُرودِ پاک پڑھنا بروزِ قیامت تمہارے لیے نور ہوگا۔''

(فردوسُ الاخبار، رقم الحدیث ۳۱۴۸، ج ۳، ص ۲۱۷، طبعة دار الکتب العربی بیروت)

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِيْب صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## (1) کرسچین مسلمان ہوگیا

U.K (انگلینڈ) کے ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ میں بہت عرصے سے ایک کرسچین پر انفرادی کوشش کررہا تھا کہ وہ مسلمان ہوجائے مگر مجھے کامیابی نہیں مل رہی تھی۔ اسی دوران مکتبۃ المدینہ نے V.C.D. بین الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتکاف جاری کی۔ یہ V.C.D. اس کرسچین کو تحفۃً دی گئی۔ اس نے V.C.D کو اپنے گھر والوں کے ساتھ بیٹھ کر دیکھا۔ وہ V.C.D. دیکھتا گیا اور اُردو نہ سمجھنے کے باوجود محض بینَ الاقوامی اجتماع اور اجتماعی اعتِکاف کے روح پرور مناظر دیکھ کر اور امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کے دیدار کی برکت سے اس کے دل میں اسلام کی محبت اُترتی چلی گئی۔ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ آخرکار وہ کلمہ پڑھ کر دائرہ اسلام میں داخل ہوگئے اور دعوتِ اسلامی کے اجتماع میں بھی شریک ہونے لگے۔ مَدَنی ماحول کی برکت سے سبز سبز عمامے شریف سے ان کا سر سبز ہوگیا۔ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ وہ عاشقانِ رسول کے ساتھ راہِ خدا عزوجل میں سفر کرنے والے مدنی قافلے کے مسافر بھی بنے۔

اللہ کرم ایسا کرے تجھ پہ جہاں میں

اے دعوتِ اسلامی تیری دھوم مچی ہو

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِيْب ! صَلَّی اللّٰهُ تعالٰی علٰی محمّد

## (2) آفیسر کیسے متأثر ہوا.......؟

مرکز الاولیاء لاہور (پاکستان) کے مقیم اسلامی بھائی کے بیان کا لُبِّ لُباب ہے کہ میں پاکستان ملٹری اکاؤنٹس ڈیپارٹمنٹ میں 16ویں گریڈ آفیسر کے عہدہ پر کام کررہا ہوں۔ رَمَضان المبارک کی آمد پر میں نے اپنے 20ویں گریڈ کے آفیسر کو دعوتِ اسلامی کے تحت ہونے والے اجتماعی اعتکاف کیلئے چھٹیوں کی درخواست پیش کی جو اس نے مسترد کردی۔ میں چونکہ شیخِ طریقت امیرِ اہلسنّت حضرت علاّمہ مولانا ابوبلال محمد الیاس عطّار قادری رضوی ضیائی دامت

برکاتہم العالیہ سے مرید ہوں۔ جن کا دردولت باب المدینہ کراچی میں ہے۔ لہٰذا مجھے باب المدینہ کی یاد نے تڑپایا تو میں نے رَمَضان المبارک کے آخری 5 دن کی چھٹی کی درخواست پیش کردی کہ مجھے باب المدینہ (کراچی) جانا ہے۔ ہمارا آفیسر انتہائی تنقیدی ذہن کا مالک تھا۔ خاص طور پر مذہبی لوگوں کو نشانہ بنانا، ان کی تذلیل کرنا، جھڑکنا اس کا وَتیرہ تھا۔ اس نے درخواست دیکھ کر تعجب سے پوچھا: ''کراچی میں ایسا کیا ہے جو تم عید کے ایام گھر والوں سے دور رہ کر وہاں گزارنا چاہتے ہو؟'' میں نے جان چھڑاتے ہوئے اتنا کہا کہ واپس آکر بتاؤں گا۔

جب میں باب المدینہ کی بہاریں لُوٹ کر واپس پہنچا تو میرے ساتھ مکتبۃ المدینہ سے جاری ہونے والی بین الاقوامی اجتماع و اجتماعی اعتکاف نامی چند وی سی ڈیز بھی تھیں۔

---

یہ v.c.d مکتبۃ المدینہ کی کسی بھی شاخ سے ھدیۃً حاصل کی جاسکتی ہے۔

---

ان میں سے ایک V.C.D. میں نے اپنے اس آفیسر کو بھی پیش کی۔ اگلے دن جب میں آفس پہنچا تو اُس آفیسر نے مجھے اپنے کمرے میں بلایا اور اپنے سامنے والی کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ اس عزت افزائی پر میں بہت حیران ہوا کیونکہ عام طور پر وہ آفس کے لوگوں کو اپنے سامنے بٹھانا پسند نہیں کرتا تھا۔ بہر حال میں کرسی پر بیٹھ گیا۔ آج اس کا لہجہ انتہائی نرم اور برادرانہ تھا۔ اس نے تقریباً 25 منٹ تک مجھ سے دعوتِ اسلامی کے بارے میں سوالات کئے جن کے میں نے اپنی معلومات کے مطابق جوابات دیئے اور اسے دعوتِ اسلامی اور امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کی عظیم دینی خدمات کے بارے میں بتایا۔ اس نے کہا: ''میں نے وہ V.C.D دیکھی ہے، میں بہت متاثر ہوا ہوں کہ اتنے مختصر سے عرصے میں اسقدر ترقی، یہ کوئی معمولی بات نہیں، دعوتِ اسلامی والے واقعی بہت عظیم کام کررہے ہیں۔'' پھر اس نے اسی وقت دعوتِ اسلامی کے بین الاقوامی اجتماع میں جانے کے لئے میری چھٹیاں بھی منظور کرلیں اور آفس کی مسجد کی خدمات بھی اہلسنّت کو سونپ دیں۔

دعوتِ اسلامی کی قَیُّوم دونوں جہاں میں مچ جائے دُھوم
اس پہ فدا ہو بچہ بچہ یااللہ (عزوجل) میری جھولی بھر دے

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (3) سر پر عمامے کا تاج سجا لیا

ساؤتھ کوریا (South Korea) کے ایک اسلامی بھائی کا کچھ اس طرح سے بیان ہے کہ پہلے پہل میں معلومات نہ ہونے کی وجہ سے بدعقیدہ لوگوں کی ایک جماعت سے کافی متاثر تھا اور غلط فہمی کے باعث انہیں دین اسلام کے حقیقی خُدام تصوّر کرتا تھا۔ میری دُرست رہنمائی کی ترکیب اس طرح بنی کہ 27 ویں شبِ رمضان ۱۴۲۸ھ کو فیضانِ مدینہ (کوریا) میں اجتماعی اعتکاف کے دوران بین الاقوامی اجتماع و اجتماعی اعتکاف نامی V.C.D. دکھائی گئی۔ جس میں

مدینۃ الاولیاء ملتان شریف میں ہونے والے دعوتِ اسلامی کے بین الاقوامی سنّتوں بھرے اجتماع اور دعوتِ اسلامی کے عالمی مَدَنی مرکز فیضانِ مدینہ بابُ المدینہ کراچی میں ہونے والے اجتماعی اِعتکاف کی جھلکیاں پیش کی گئیں تھیں۔ اس V.C.D. میں دکھائے جانے والے مناظر دیکھ کر میں دنگ رہ گیا کہ دعوتِ اسلامی ہی وہ تحریک ہے جو عالمگیر پیمانے پر تبلیغِ قرآن وسنّت کی عظیم خدمت سرانجام دے رہی ہے۔ اور حج کے بعد مسلمانوں کا سب سے بڑا اجتماع مدینۃ الاولیاء ملتان میں ہوتا ہے۔ میں دعوتِ اسلامی کی مثالی کارکردگی سے بے حد متاثر ہوا، الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ بدعقیدہ لوگوں کی محبت دل سے نکل گئی اور میں نے سبز سبز عمامہ کا تاج اپنے سر پر سجالیا۔

مقبول جہاں بھر میں ہو دعوتِ اسلامی
صدقہ تجھے اے ربِّ غفار مدینے کا

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (4) گناہوں سے توبہ کرلی

مرکز الاولیاء (پاکستان) کے ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ مجھے دعوتِ اسلامی کے بین الاقوامی اجتماع کے بعد ہاتھوں ہاتھ 3 دن کے مَدَنی قافلے میں عاشقانِ رسول کے ساتھ سفر کی سعادت حاصل ہوئی۔ ہمارا مَدَنی قافلہ مرکز الاولیاء کے علاقے لیاقت آباد کوٹ لکھپت کی جامع مسجد غوثیہ میں حاضر ہوا۔ وہاں میری ایک نوجوان اسلامی بھائی سے ملاقات ہوئی جس نے کچھ یوں بیان کیا: ''بین الاقوامی اجتماع سے پہلے میں نے اپنے علاقے میں ہونے والے V.C.D. اجتماع میں شرکت کی۔ امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کی رقّت انگیز دعائے رمضان سن کر میں بہت متاثر ہوا اور بین الاقوامی اجتماع کے مناظر دیکھ کر اجتماع میں شرکت کا بھی ذہن بنا۔ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ میں بین الاقوامی اجتماع میں شریک ہوا۔ وہاں پر خوفِ خدا اور عشقِ مصطفٰی عزوجل صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم سے معمور بیانات سن کر مجھے گناہوں سے توبہ کی توفیق ملی اور میں نے نمازوں کی پابندی کی نیّت بھی کی۔ جب میں اجتماع میں شرکت کے بعد گھر پہنچا تو نمازِ فجر میں اٹھنے کے لئے الارم لگایا تو میری اہلیہ کہنے لگی کہ ان شآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ میں بھی آپ کے ساتھ بیدار ہو کر نمازِ فجر ادا کروں گی۔ میں نے اپنے چہرے پر میٹھی میٹھی سنّت داڑھی شریف بھی سجالی ہے۔ میں اپنی چکن شاپ پر خریداری کے لئے آنے والے اسلامی بھائیوں پر بھی انفرادی کوشش کرتا ہوں۔ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ اس انفرادی کوشش کی برکت سے 2 اسلامی بھائی مَدَنی قافلے میں سفر کی سعادت پاچکے ہیں۔ میری خوش نصیبی کی معراج دیکھئے کہ میں اللہ عزوجل کے ولی، امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کے ہاتھوں مرید ہو کر عطّاری بھی بن چکا ہوں۔ کچھ عرصے بعد میرے کزن کی شادی ہے۔ میری خواہش ہے کہ اس کی شادی کے موقع پر V.C.D. اجتماع کی ترکیب بناؤں۔''

اللہ کرم ایسا کرے تجھ پہ جہاں میں
اے دعوتِ اسلامی تیری دھوم مچی ہو

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (5) زاروقِطار رونے لگے

ہند(مَدَنی) کابینہ کے نگران کا بیان کچھ یوں ہے کہ ''بینَ الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتِکاف'' نامی V.C.D. کو پاکستان کے ساتھ ساتھ ہند میں بھی ریلیز کیا گیا اور ہاتھوں ہاتھ V.C.D. اجتماعات کئے گئے جن میں کثیر تعداد میں اسلامی بھائی شریک ہوئے۔ جب V.C.D. میں اَلوداعِ رَمضان کے رِقّت آمیز مناظر دکھائے گئے تو اجتماع میں شریک اکثر اسلامی بھائی اپنے جذبات پر قابو نہ رکھ سکے اور زاروقطار رونے لگے۔ ہم نے محسوس کیا کہ ان اجتماعات کے بعد اسلامی بھائیوں کی دعوتِ اسلامی سے محبت میں اضافہ ہوگیا ہے جس سے مَدَنی کاموں کو مدینے کے 12 چاند لگ گئے ہیں۔

نبی کی محبت میں رونے کا انداز (صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم)
تم آجاؤ سکھلائے گا مَدَنی ماحول

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (6) نمازی بن گئے

ھانگ کانگ کے ذمہ دار اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے کہ جب V.C.D. ''بینَ الاقوامی اجتماع واجتماعی اعتِکاف'' بابُ المدینہ کراچی سے ریلیز کی گئی تو ہانگ کانگ کے ہفتہ وار سنّتوں بھرے اجتماع میں بھی اس کا اعلان کیا گیا چنانچہ تقریباً 30 گھرانوں نے یہ V.C.D. انٹرنیٹ کے ذریعے دعوتِ اسلامی کی ویب سائٹ پر دیکھی اور دعوتِ اسلامی کی مَدَنی کارکردگی سے بہت متاثر ہوئے۔ اس V.C.D. کو دیکھنے کے بعد 12 اسلامی بھائیوں نے نَماز پڑھنا شروع کردی اور دعوتِ اسلامی کے ہفتہ وار سنّتوں بھرے اجتماع میں بھی پابندی سے شریک ہونے لگے۔ الحمدللّٰہ عَزَّوَجَلَّ کئی اسلامی بھائی مَدَنی قافلے کے مسافر بھی بنے۔

نمازیں جو پڑھتے نہیں ہیں اُن کو لارَیب
نمازی ہے دیتا بنا مَدَنی ماحول

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (7) شرکاءِ اجتماع کی تعداد بڑھ گئی

بابُ المدینہ کراچی کے ڈویژن نگاہِ مرشد کے اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ دعوتِ اسلامی کے بینَ الاقوامی سنّتوں بھرے اجتماع (۱۴۲۸ھ) کی تاریخ جیسے جیسے قریب آرہی تھی میری تشویش میں اضافہ ہوتا جارہا تھا۔ ملکی حالات

کے پیشِ نظر مجھے خدشہ تھا کہ شاید ہمارے ڈویژن سے اس مرتبہ بین الاقوامی اجتماع میں شرکاء کی تعداد کافی کم ہوگی۔ ایسے میں یہ خوشخبری ملی کہ مکتبۃ المدینہ نے دعوت اسلامی کے بینَ الاقوامی سنّتوں بھرے اجتماع اور اجتماعی اعتکاف کی V.C.D. ریلیز کردی ہے۔ہم نے ہاتھوں ہاتھ V.C.D. اجتماع کی ترکیب بنائی۔

الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ V.C.D. اجتماع کی برکت سے ہمارے ڈویژن سے کم وبیش 500 سے زائد اسلامی بھائی بین الاقوامی اجتماع میں شریک ہوئے۔

اللہ کرم ایسا کرے تجھ پہ جہاں میں
اے دعوت اسلامی تیری دھوم مچی ہو

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علیٰ محمَّد

## (8) بُرے عقائد سے تائب ہوگیا

صوبہ پنجاب (پاکستان) کے ایک اسلامی بھائی کا کچھ یوں بیان ہے کہ بدعقیدہ لوگوں میں اٹھنے بیٹھنے کی وجہ سے میں عقائدِ اہلسنّت کے بارے میں شکوک وشبہات کا شکار ہوچکا تھا۔شکوک وشبہات کے بادل اس طرح چھٹے کہ رمضان المبارک کے آخری عشرے کی آمد آمد تھی۔ایسے میں سبز سبز عماموں کا تاج سجانے والے کچھ اسلامی بھائیوں نے مجھ پر انفرادی کوشش کی اور مجھے دعوتِ اسلامی کے اجتماعی اعتکاف میں شرکت کی دعوت پیش کی۔ان کے خُلوص کو دیکھتے ہوئے میں نے حامی بھرلی اور اعتکاف میں بیٹھنے کے لئے گلزارِ طیبہ (سرگودھا) حاضر ہوگیا۔دورانِ اعتکاف میں کج بحثی کے ذریعے معتکفین کو پریشان کرتا رہا۔رمضان المبارک جب ایک دو دن کا مہمان رہ گیا اسلامی بھائیوں نے مجھے حضرت علّامہ مولانا ابوبلال محمد الیاس عطّار قادری دامت برکاتہم العالیہ کی اَلوداعِ رمضان اور بینَ الاقوامی اجتماع والی V.C.D. دکھائی۔جب میں نے اَلوداعِ رمضان کے رقّت انگیز مناظر دیکھے تو میرے دل کی دنیا بدل گئی اور میں نے سچے دل سے تمام گناہوں اور بُرے عقائد سے توبہ کی اور امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کے دامن سے وابستہ ہوکر عطّاری بھی بن گیا۔

یقیناً مقدّر کا وہ ہے سکندر
خیر سے جسے مل گیا مَدَنی ماحول

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علیٰ محمَّد

## (9) مَدنی قافلہ کورس کے لئے تیار ہوگئے

ڈیرہ اسماعیل خان (سرحد) کے ایک اسلامی بھائی کا کچھ یوں بیان ہے: مدرسۃ المدینہ مڑیالی میں اجتماعی اعتکاف کے دوران V.C.D. اجتماع کیا گیا۔بینَ الاقوامی اجتماع اور اجتماعی اعتکاف کے ایمان افروز مناظر دیکھ کر شرکاء بہت متاثر ہوئے۔الوداعِ رمضان کے رقّت آمیز مناظر دیکھ کر تو رونے لگے۔الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ اجتماع کے اختتام پر کئی

اسلامی بھائیوں نے اپنے سر پر عمامہ سجالیا، داڑھی شریف بھی چہروں پر سجانے کی نیتیں بھی کیں۔ کئی اسلامی بھائی مَدَنی قافلہ کورس کے لئے تیار ہوگئے۔ بعض اسلامی بھائیوں پر تو ایسی رقت طاری ہوئی کہ انہوں نے وہ رات عبادت میں گزاری۔ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ کثیر اسلامی بھائیوں نے عید کے دن عاشِقانِ رسول کے ساتھ مَدَنی قافلوں میں سفر اختیار کیا۔

مقبول جہاں بھر میں ہو دعوتِ اسلامی
صدقہ تجھے اے ربِّ غفار مدینے کا

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علیٰ محمَّد

## (10) خوش نصیب نوجوان

صوبہ پنجاب (پاکستان) کے شہر شیخوپورہ کے اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ ہمارے شہر میں V.C.D. اجتماع کی ترکیب بنائی گئی جس میں کثیر اسلامی بھائی شریک ہوئے۔ ان شُرکاء میں دو ایسے نوجوان بھی موجود تھے جو کہ فیشن کے دلدادہ اور انتہائی ماڈرن تھے۔ V.C.D دیکھ کر ان کے دل میں مدنی اِنقِلاب برپا ہوگیا۔ چُنانچِہ انہوں نے سابقہ گناہوں سے توبہ کی اور دعوت اسلامی کے ہفتہ وار سنّتوں بھرے اجتماع میں پابندی سے شریک ہونے لگے۔ کچھ ہی عرصے میں ان کے چہروں پر سنّت کے مطابق داڑھی شریف دکھائی دینے لگی اور سر پر سبز عمامہ شریف کا تاج بھی سج گیا۔ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ آج وہ دونوں اسلامی بھائی عاشِقان رسول کے ہمراہ نیکی کی دعوت کی دھومیں مچانے میں مصروف ہیں۔

اسی ماحول نے ادنیٰ کو اعلیٰ کردیا دیکھو
اندھیرا ہی اندھیرا تھا اُجالا کردیا دیکھو

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علیٰ محمَّد

## (11) آنکھوں سے آنسو جاری ہوگئے

مرکز الاولیاء لاہور (پاکستان) کے ایک علاقے جلو موڑ (مغل پورہ) میں ہونے والے اجتماعی اعتکاف میں جب V.C.D. اجتماع کیا گیا تو اس میں دکھائے گئے اجتماعی اعتکاف کے پُر بہار مناظر اور الوداع رمضان کا پُر سوز انداز دیکھ کر اسلامی بھائیوں کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوگئے۔ جب V.C.D. اجتماع ختم ہوا تو کئی اسلامی بھائیوں نے ہاتھوں ہاتھ سبز سبز عمامے شریف سے اپنے سر سبز کرلئے اور داڑھی رکھنے کی بھی نیت کی۔

دعوتِ اسلامی کی قَیُّوم دونوں جہاں میں مچ جائے دُھوم
اس پہ فدا ہو بچہ بچہ یا اللہ (عزوجل) میری جھولی بھردے

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ علیٰ محمَّد

## (12) اِجتماع میں شریک ہوگئے

ایک اسلامی بھائی کا بیان کچھ یوں ہے کہ میں طویل عرصے سے ایک شخصیت پر انفرادی کوشش کر رہا تھا مگر وہ غلط فہمیوں کے باعث مجھ سے طرح طرح کے سوالات کرتے جن کے جوابات دینے کی میں اپنی سی کوشش کرتا مگر وہ مطمئن نہ ہوتے۔ اتنے میں مکتبۃ المدینہ نے بین الاقوامی اجتماع واجتماعی سنّت اعتکاف کی .V.C.D جاری کی۔ میں نے وہ v.c.d اس شخصیت کو دیکھنے کے لئے دی۔ میں اس بات پر حیران ہوں کہ طویل عرصہ کوشش کے باوجود میں جنہیں مطمئن نہ کر سکا وہ اس کو دیکھ کر اتنا متاثر ہوئے کہ نہ صرف اجتماع میں شریک ہوئے بلکہ سبز سبز عمامے کا تاج بھی اپنے سر پر سجالیا۔

تم دعوتِ اسلامی کو جانتے ہو کیا ہے
فیضانِ مدینہ ہے فیضانِ مدینہ ہے

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (13) سِیٹ کینسل کروادی

صوبہ پنجاب (پاکستان) کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے کہ ہمارے علاقے کے ایک اسلامی بھائی کی بیرونِ ملک جانے کی سِیٹ بُک ہو چکی تھی۔ اس دوران انہوں نے علاقے میں ہونے والے V.C.D اجتماع میں شرکت کی۔ الحمدللّٰہ عَزَّوَجَلَّ اس V.C.D کو دیکھ کر انہیں بین الاقوامی سنتوں بھرے اجتماع میں شرکت کا ایسا جذبہ ملا کہ انہوں نے اپنی سِیٹ کینسل کروادی اور بین الاقوامی اجتماع میں جانے کیلئے اپنا کرایہ ہاتھوں ہاتھ ذمّہ داران کو جمع کروادیا اور الحمدللّٰہ عَزَّوَجَلَّ اجتماع میں شریک بھی ہوئے۔

بُری صحبتوں سے کَنارہ کشی کر
اور اچھوں کے پاس آ کے پا مَدَنی ماحول
تمہیں لطف آ جائیگا زندگی کا
قریب آ کے دیکھو ذرا مَدَنی ماحول

صَلُّو ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (14) مَدنی ماحول سے وابستہ ہوگیا

صوبہ پنجاب (پاکستان) کے ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ میں معاشرے کا بگڑا ہوا نوجوان تھا اور دن بدن گناہوں کی دلدل میں دھنستا ہی چلا جا رہا تھا۔ میری اِصلاح کی صورت اس طرح بنی کہ ہمارے علاقے میں دعوتِ اسلامی کے ذمہ داران نے V.C.D اجتماع کی ترکیب بنائی۔ میں بھی اس v.c.d اجتماع میں شریک ہوا۔ جب میں نے دعوتِ اسلامی کے بین الاقوامی سنّتوں بھرے اجتماع کے رُوح پرور مناظِر دیکھے تو بہت متاثر ہوا اور جب 27 ویں شبِ رمضان

کو ہونے والے امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ کے رقّت انگیز بیان کا کچھ حصہ سنا تو مجھے اپنے سابقہ اندازِ زندگی سے وحشت محسوس ہونے لگی، جوں جوں بیان سنتا گیا میرے دل کی دنیا بدلتی چلی گئی۔ بالآخر میں نے اپنے تمام گناہوں سے توبہ کی اور دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوگیا۔ اس وقت میں اپنے حلقے میں ذیلی مشاورت کے نگران کی حیثیت سے نیکی کی دعوت کی دُھومیں مچانے کی کوشش میں مصروف ہوں۔

عطائے حبیبِ خدا مَدَنی ماحول
سلامت رہے یا خدا مَدَنی ماحول
ہے فیضانِ غوث و رضا مَدَنی ماحول
بچے نظرِ بد سے سدا مَدَنی ماحول
سنور جائیگی آخرت ان شاءَ اللہ
تم اپنائے رکھو سدا مَدَنی ماحول

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## (15) مسجد بنانے کی نیت کر لی

مرکز الاولیاء لاہور(پاکستان) کے ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ علاقے سبزہ زار میں ایک میدان میں V.C.D اجتماع منعقد کیا گیا۔ الوداعِ رمضان کے پُرسوز مناظر دیکھ کر شرکاء اجتماع رونے لگے۔ جب اجتماع اختتام کو پہنچا تو الحمدللّٰہ عَزَّوَجَلَّ اہلِ محلّہ اتنے متأثر ہو چکے تھے کہ انہوں نے اس میدان کے قریب مسجد بنانے کا اعلان کر دیا۔

اللہ کرم ایسا کرے تجھ پہ جہاں میں
اے دعوتِ اسلامی تیری دھوم مچی ہو

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## ایمان کی حفاظت

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! اَلْحَمْدُللّٰہِ عَزَّوَجَلَّ ہم مسلمان ہیں اور ایک مسلمان کے لئے اس کی سب سے قیمتی متاع اس کا ایمان ہے۔ اس کی حفاظت کی فکر ہمیں دنیاوی اشیاء سے کہیں زیادہ ہونی چاہیے۔ امامِ اہلسنّت، عظیم البرکت، مجدِدِ دین وملت اعلیٰ حضرت الشاہ مولانا احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن کا ارشاد ہے: عُلَمائے کرام فرماتے ہیں جس کو (زندگی میں) سلبِ ایمان کا خوف نہیں ہوتا، نزع کے وقت اُس کا ایمان سلب ہو جانے کا شدید خطرہ ہے۔

(الملفوظ حصہ ۴ ص ۳۹۰ حامد اینڈ کمپنی مرکز الاولیاء لاہور)

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! نیک اعمال پر استقامت کے علاوہ ایمان کی حفاظت کا ایک ذریعہ کسی ''مرشدِ کامل'' سے بیعت ہوجانا بھی ہے۔

## بَیعت کا ثُبوت:

اللہ عزَّوَجلَّ قرآن پاک میں ارشاد فرماتا ہے۔

یَوْمَ نَدْعُوْا کُلَّ اُنَاسٍ ۢ بِاِمَامِهِمْ ۚ (پ۱۵، بنی اسرائیل:۷۱)

ترجمۂ کنزالایمان: جس دن ہم ہر جماعت کو اس کے امام کے ساتھ بلائیں گے۔

تفسیر نورُالعِرفان میں حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی علیہ رحمۃ اللہ الغنی اس آیتِ مبارکہ کے تحت لکھتے ہیں ''اس سے معلوم ہوا کہ دنیا میں کسی صالح کو اپنا امام بنالینا چاہیئے شریعت میں ''تقلید'' کرکے، اور طریقت میں ''بَیعت'' کرکے، تا کہ حَشر اچھوں کے ساتھ ہو۔ اگر صالح امام نہ ہوگا تو اس کا امام شیطان ہوگا۔ اس آیت میں تقلید، بَیعت اور مُریدی سب کا ثبوت ہے۔''

پیارے اسلامی بھائیو! یاد رکھئے کہ کسی کو اپنا پیر بنانے کے لئے چار شرائط کا لحاظ انتہائی ضروری ہے۔ چنانچہ امامِ اہلسنّت، مجدِّدِ دین وملت الشاہ مولانا احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن فتاویٰ رضویہ جلد 21 صفحہ 603 پر پیر کی شرائط کچھ یوں تحریر فرماتے ہیں:

(۱) صحیح العقیدہ سنّی ہو۔

(۲) اتنا علم رکھتا ہو کہ اپنی ضروریات کے مسائل کتابوں سے نکال سکے۔

(۳) فاسقِ معلن نہ ہو (ایک بار گناہِ کبیرہ کرنے والا یا گناہ صغیرہ پر اصرار کرنے والا یعنی تین یا اس سے زیادہ بار کرنے والا یا صغیرہ کو صغیرہ سمجھ کر ایک بار کرنے والا فاسق ہوتا ہے اور اگر علی الاعلان کرے تو فاسق معلن ہے۔)

(۴) اس کا سلسلۂ بیعت نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم تک متّصل (یعنی ملا ہوا) ہو۔

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! آج کے پُرفتن دور میں پیری مُریدی کا سلسلہ وسیع تر ضرور ہے، مگر جامع شرائط پیر اگر نایاب نہیں تو کم یاب ضرور ہیں۔ لیکن یہ اَللّٰہ عَزَّوَجَلَّ کا خاص کرم ہے! کہ وہ ہر دور میں اپنے پیارے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کی امت کی اصلاح کیلئے اپنے اولیاءِ کرام رَحِمَهُمُ اللّٰه کو پیدا فرماتا ہے۔ جو اپنی مومنانہ حکمت وفراست کے ذریعے لوگوں میں اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش کا مقدس جذبہ بیدار کرنے کی سعی فرماتے ہیں۔ جس کی ایک مثال قرآن وسنت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک دعوت اسلامی کا مَدَنی ماحول ہمارے سامنے ہے۔ جس کے امیر، بانیِ دعوت اسلامی، امیرِ اَہلسنّت ابوبلال حضرت علّامہ مولانا محمد الیاس عطار قادری رضوی دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ ہیں، آپ کی سعیِ پیہم نے لاکھوں مسلمانوں بالخصوص نوجوانوں کی زندگیوں میں مَدَنی انقلاب برپا کردیا۔

آپ دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ، قطبِ مدینہ خلیفۂ اعلیٰ حضرت حضرت سیدنا ضیاءالدین مدنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مرید اور مفتی اعظم پاکستان حضرت مفتی وقارالدین قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلیفہ ہیں۔ (آپ کو شارح بخاری، فقیہ اعظم

ہند مفتی شریف الحق امجدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہنے سلاسلِ اربعہ قادریہ، چشتیہ، نقشبندیہ اور سہروردیہ کی خلافت و کتب و احادیث وغیرہ کی اجازت بھی عطا فرمائی، جانشین سیدی قطبِ مدینہ حضرت مولانا فضل الرحمٰن صاحب اشرفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بھی اپنی خلافت اور حاصل شدہ اسانید و اجازات سے نوازا ہے۔ دنیائے اسلام کے اور بھی کئی اکابر علماء و مشائخ سے آپ کو خلافت حاصل ہے۔)

امیرِ اَہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ میں مُرید کرتے ہیں اور قادری سلسلے کی عظمت کے تو کیا کہنے کہ اس کے عظیم پیشوا حضور سیدنا غوث الاعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ قیامت تک کے لئے (بفضل خدا عزوجل) اپنے مریدوں کے توبہ پر مرنے کے ضامن ہیں۔ (بہجۃ الاسرار، ص ۱۹۱، مطبوعۃ دار الکتب العلمیۃ بیروت)

## مَدَنی مشورہ :

جو کسی کا مُرید نہ ہو اُسکی خدمت میں مَدَنی مشورہ ہے! کہ اس زمانے کے سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ کے عظیم بزرگ شیخ طریقت امیرِ اَہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے وجودِ مسعود کو غنیمت جانتے ہوئے بلا تاخیر ان کا مُرید ہو جائے۔ یقیناً مُرید ہونے میں نقصان کا کوئی پہلو ہی نہیں، دونوں جہاں میں اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ فائدہ ہی فائدہ ہے۔

## شیطانی رکاوٹ :

مگر یہ بات ذہن میں رہے! کہ چونکہ امیرِ اَہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے ذریعے حضور غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مُرید بننے میں ایمان کے تحفظ، مرنے سے پہلے توبہ کی توفیق، جہنم سے آزادی اور جنت میں داخلے جیسے عظیم منافع متوقع ہیں۔ لہٰذا شیطان آپ کو مُرید بننے سے روکنے کی بھرپور کوشش کرے گا۔ آپ کے دل میں خیال آئے گا، میں ذرا ماں باپ سے پوچھ لوں، دوستوں کا بھی مشورہ لے لوں، ذرا نماز کا پابند بن جاؤں، ابھی جلدی کیا ہے، ذرا مُرید بننے کے قابل تو ہو جاؤں، پھر مُرید بھی بن جاؤں گا۔ میرے پیارے اسلامی بھائی! کہیں قابل بننے کے انتظار میں موت نہ آسنبھالے، لہٰذا مُرید بننے میں تاخیر نہیں کرنی چاہئے۔

## شَجَرہ عطاریہ :

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ عَزَّوَجَلَّ امیرِ اَہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ نے ایک بہت ہی پیارا "شجرہ شریف" بھی مرتب فرمایا ہے۔ جس میں گناہوں سے بچنے کیلئے، کام اٹک جائے تو اس وقت، اور روزی میں بَرَکت کیلئے کیا کیا پڑھنا چاہئے، نیز جادو ٹونے سے حفاظت کیلئے کیا کرنا چاہئے، اسی طرح کے اور بھی "اَوراد" لکھے ہیں۔ اس شجرے کو صرف وہ ہی پڑھ سکتے ہیں، جو امیرِ اَہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے ذریعے قادری رضوی عطاری سلسلے میں مُرید یا طالب ہوتے ہیں۔ ان کے علاوہ کسی اور کو پڑھنے کی اجازت نہیں۔ لہٰذا اپنے گھر کے ایک ایک فرد بلکہ اگر ایک دن کا بچہ بھی ہو تو اسے بھی سرکارِ غوثِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سلسلے میں مرید کروا کر قادِری رَضوی عطاری بنوا دیں۔ بلکہ امّت کی خیر خواہی کے پیشِ نظر، جہاں آپ خود امیرِ اَہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ سے مُرید ہونا پسند فرمائیں وہاں انفرادی

کوشش کے ذریعے اپنے عزیز واَقرباء اوراہل خانہ، دوست احباب ودیگر مسلمانوں کو بھی ترغیب دلا کرمُرید کروادیں۔

## مُرید بننے کا طریقہ

بہت سے اسلامی بھائی اوراسلامی بہنیں، اس بات کا اظہار کرتے رہتے ہیں! کہ ہم امیرِ اَہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُم الْعَالِیَہ سے مُرید یا طالب ہونا چاہتے ہیں۔مگر طریقہ کار معلوم نہیں،تو اگر آپ مُرید بننا چاہتے ہیں،تو اپنا اور جن کو مُرید یا طالب بنوانا چاہتے ہیں ان کا نام،ایک صفحے پر ترتیب وار بمع ولدیت وعمر لکھ کر عالمی مرکز فیضان مدینہ محلّہ سوداگران پرانی سبزی منڈی کراچی "مکتب مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ" کے پتے پر روانہ فرمادیں،تواِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ انہیں بھی سلسلہ قادِریہ رَضویہ عطاریہ میں داخل کرلیا جائے گا۔اس کے لئے نام لکھنے کا طریقہ بھی سمجھ لیں۔

مثلاً لڑکی ہو تو میمونہ بنتِ علی اکبر عمر تقریباً تین ماہ اور لڑکا ہو تو محمد امین بن محمد اکرم عمر تقریباً سات سال، اپنا مکمل پتا لکھنا ہرگز نہ بھولیں (پتا انگریزی کے کیپٹل حروف میں لکھیں)

E.Mail : Attar@dawateislami.net

### "قادری عطّاری" یا "قادریہ عطّاریہ" بنوانے کیلئے

(۱) نام وپتا بال پین سے اور بالکل صاف لکھیں، غیر مشہور نام یا الفاظ پر لازماً اِعراب لگائیں۔اگر تمام ناموں کیلئے ایک ہی پتا کافی ہو تو دوسرا پتا لکھنے کی حاجت نہیں۔

(۲) ایڈریس میں مَحرم یا سرپرست کا نام ضَرور لکھیں

(۳) الگ الگ مکتوبات منگوانے کیلئے جوابی لفافے ساتھ ضَرور اِرسال فرمائیں۔

| نمبرشمار | نام | مرد / عورت | بن / بنت | باپ کا نام | عمر | مکمل ایڈریس |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |

# مجلس المدینۃ العلمیۃ کی طرف سے پیش کردہ

# قابلِ مطالعہ کتب

## شعبہ کُتُبِ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ

(۱) کرنسی نوٹ کے مسائل (کِفلُ الْفَقِیْہِ الْفَاھِم فِیْ اَحْکَامِ قِرْطَاسِ الدَّرَاھِمْ) (کل صفحات:199)

(۲) ولایت کا آسان راستہ (تصورِ شیخ) (اَلْیَاقُوْتَۃُ الْوَاسِطَۃ) (کل صفحات:60)

(۳) ایمان کی پہچان (حاشیہ تمہیدِ ایمان) (کل صفحات: 74)

(۴) معاشی ترقی کا راز (حاشیہ وتشریح تدبیرِ فلاح ونجات واصلاح) (کل صفحات:41)

(۵) شریعت وطریقت (مَقَالُ الْعُرَفَاءِ بِاِعْزَازِ شَرْعٍ وَعُلَمَاءِ) (کل صفحات:57)

(۶) ثبوتِ ہلال کے طریقے (طُرُقُ اِثْبَاتِ ھِلَال) (کل صفحات:63)

(۷) اعلیٰ حضرت سے سوال جواب (اِظْھَارُ الْحَقِّ الْجَلِیّ) (کل صفحات:100)

(۸) عیدین میں گلے ملنا کیسا؟ (وِشَاحُ الْجِیْدِ فِیْ تَحْلِیْلِ مُعَانَقَۃِ الْعِیْد) (کل صفحات:55)

(۹) راہِ خدا عزوجل میں خرچ کرنے کے فضائل (رَادُّ الْقَحْطِ وَالْوَبَاءِ بِدَعْوَۃِ الْجِیْرَانِ وَمُوَاسَاۃِ الْفُقَرَاءِ) (کل صفحات:40)

(۱۰) والدین، زوجین اور اساتذہ کے حقوق (اَلْحُقُوْقُ لِطَرْحِ الْعُقُوْق) (کل صفحات:125)

(۱۱) دعاء کے فضائل (اَحْسَنُ الْوِعَاءِ لِآدَابِ الدُّعَاءِ مَعَہٗ ذَیْلُ الْمُدَّعَا لِاَحْسَنِ الْوِعَاءِ) (کل صفحات:140)

## شائع ہونے والی عربی کتب:

از امام اہلِ سنت مجدد دین وملت مولانا احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن

(۱۲) کِفْلُ الْفَقِیْہِ الْفَاھِم (کل صفحات:74)

(۱۳) تَمْھِیْدُ الْاِیْمَان (کل صفحات:77)

(۱۴) اَلْاِجَازَاتُ الْمَتِیْنَۃ (کل صفحات:62)

(۱۵) اِقَامَۃُ الْقِیَامَۃ (کل صفحات:60)

(۱۶) اَلْفَضْلُ الْمَوْھَبِیْ (کل صفحات:46)

(۱۷) اَجْلَی الْاِعْلَام (کل صفحات:70)

(۱۸) اَلزَّمْزَمَۃُ الْقَمَرِیَّۃ (کل صفحات:93)

(۱۹،۲۰،۲۱) جَدُّ الْمُمْتَارِ عَلٰی رَدِّ الْمُحْتَار (المجلد الاول والثانی والثالث (کل صفحات:672،570)

## شعبه اصلاحی کتب :

(۲۲) خوفِ خداعزوجل (کل صفحات:160)

(۲۳) انفرادی کوشش (کل صفحات:200)

(۲۴) تنگ دستی کے اسباب (کل صفحات:33)

(۲۵) فکرِ مدینہ (کل صفحات:164)

(۲۶) امتحان کی تیاری کیسے کریں؟ (کل صفحات:32)

(۲۷) نماز میں لقمہ کے مسائل (کل صفحات:39)

(۲۸) جنت کی دوچابیاں (کل صفحات:152)

(۲۹) کامیاب استاذ کون؟ (کل صفحات:43)

(۳۰) نصاب مدنی قافلہ (کل صفحات:196)

(۳۱) کامیاب طالب علم کون؟ (کل صفحات: تقریباً63)

(۳۲) فیضانِ احیاء العلوم (کل صفحات:325)

(۳۳) مفتیِ دعوتِ اسلامی (کل صفحات:96)

(۳۴) حق و باطل کا فرق (کل صفحات:50)

(۳۵) تحقیقات (کل صفحات:142)

(۳۶) اربعین حنفیہ (کل صفحات:112)

(۳۷) عطاری جن کا غسلِ میّت (کل صفحات:24)

(۳۸) طلاق کے آسان مسائل (کل صفحات:30)

(۳۹) توبہ کی روایات وحکایات (کل صفحات:124)

(۴۰) قبر کھل گئی (کل صفحات:48)

(۴۱) آدابِ مرشدِ کامل (مکمل پانچ حصے) (کل صفحات:275)

(۴۲) ٹی وی اور مُووی (کل صفحات:32)

(۴۳تا۴۹) فتاوی اہل سنت (سات حصے)

(۵۰) قبرستان کی چڑیل (کل صفحات:24)

(۵۱) غوثِ پاک رضی اللہ عنہ کے حالات (کل صفحات:106)

(۵۲) تعارفِ امیر اہلسنّت (کل صفحات:100)

(۵۳) رہنمائے جدول برائے مدنی قافلہ (کل صفحات:255)

(۵۴) دعوتِ اسلامی کی جیل خانہ جات میں خدمات (کل صفحات:24)

(۵۵)مدنی کاموں کی تقسیم (کل صفحات:68)

(۵۶)دعوتِ اسلامی کی مَدَنی بہاریں (کل صفحات:220)

(۵۷)تربیتِ اولاد (کل صفحات:187)

(۵۸)آیاتِ قرانی کے انوار (کل صفحات:62)

(۵۹)احادیثِ مبارکہ کے انوار (کل صفحات:66)

(۶۰)فیضانِ چہل احادیث (کل صفحات:120)

(۶۱)بدگمانی (کل صفحات:57)

(۶۲)غافل درزی (کل صفحات:36)

(۶۳)بدنصیب دولہا (کل صفحات:32)

(۶۴)گونگا مبلغ (کل صفحات:55)

## شعبہ تراجمِ کتب

(۶۵) جنت میں لے جانے والے اعمال (اَلْمَتجَرُ الرَّابِحُ فِیْ ثَوَابِ الْعَمَلِ الصَّالِحِ) (کل صفحات:۷۴۳)

(۶۶) شاہراہِ اولیاء (مِنْهَا جُ الْعَارِفِيْنَ) (کل صفحات:36)

(۶۷) حسنِ اخلاق (مَکَا رِمُ الْاَخْلَا ق) (کل صفحات:74)

(۶۸) راہِ علم (تَعْلِيْمُ الْمُتَعَلِّم طَرِيْقَ التَّعَلُّمْ) (کل صفحات:102)

(۶۹) بیٹے کو نصیحت (اَيُّهَاالْوَلَد) (کل صفحات:64)

(۷۰) الدعوۃ الی الفکر (کل صفحات:148)

(۷۱) آنسوؤں کا دریا (بَحْرُ الدُّمُوْع) (کل صفحات:300)

(۷۲)جہنم میں لے جانے والے اعمال (کل صفحات:847)

(۷۳)نیکیوں کی جزائیں اور گناہوں کی سزائیں (کل صفحات:133)

(۷۴)مدنی آقا ﷺ کے روشن فیصلے (کل صفحات:103)

## شعبہ درسی کتب

(۷۵) تعریفاتِ نحویہ (کل صفحات:45)

(۷۶) کتاب العقائد (کل صفحات:64)

(۷۷) نزھۃ النظر شرح نخبۃ الفکر (کل صفحات:175)

(۷۸) اربعین النوویہ (کل صفحات:121)

(۷۹) نصاب التجوید (کل صفحات:79)

(۸۰) گلدستہ عقائد واعمال (کل صفحات:180)

(۸۱) وقایۃ النحو فی شرح ھدایۃ النحو

(۸۲) شرح مایۃ عامل (کل صفحات:38)

(۸۳) صرف بہائی مع حاشیہ صرف بنائی (کل صفحات:55)

(۸۴) المحادثۃ العربیۃ (کل صفحات:101)

(۸۵) شرح اربعین النوویہ فی الاحادیث الصحیحۃ النبویۃ (کل صفحات:155)

## شعبہ تخریج

(۸۶) عجائب القران مع غرائب القران (کل صفحات:422)

(۸۷) جنتی زیور (کل صفحات:679)

(۸۸تا۹۳) بہارِ شریعت (چھ حصے)

(۹۴) اسلامی زندگی (کل صفحات:170)

(۹۵) آئینۂ قیامت (کل صفحات:108)

(۹۶) صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم (کل صفحات:274)

(۹۷) اُمہات المؤمنین (کل صفحات:59)

(۹۸) علم القرآن (کل صفحات:244)

(۹۹) اخلاق الصالحین (کل صفحات:78)

(۱۰۰) اچھے ماحول کی برکتیں (کل صفحات:56)